محلِ نورِ تجلّی ست رائے انور شاہ
چو قربِ او طلبی در صفائے باطن کوش

(حافظ شیرازی)




فخر المحدثین حضرت مولٰنا سیّد محمّد انور شاہ صاحبؒ

(کے)

حالاتِ زندگی اور کمالاتِ علمی پر اُن کے مخصوص تلامذہ کے

محققانہ مقالات

مُرتّبہ

(ابن الانور) سیّد محمّد ازہر شاہ قیصر

(۱۹۵۵ء)

مطبوعہ — محبوب المطابع برقی پریس دہلی

بار اوّل — ۱۵۰۰

ضخامت — ۳۶۰ صفحات

قیمت مجلّد — چار رُوپے

ملنے کا پتہ

سیّد محمد ازہر شاہ قیصر، شاہ منزل دیوبند

(یو۔پی)

---

پاکستانی حضرات

"مولانا محمد انوری مہتمم مدرسہ تعلیم الاسلام

محلّہ سنت پورہ، لائل پور"

(کو)

قیمت بھیجکر رسید ناشر کتاب کو دیوبند روانہ کریں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم — نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

# افتتاحیہ

فخر المحدثین علامہ سید محمد انور شاہ صاحب کاشمیری نور اللہ مرقدہ کے انتقال کے پورے بیس سال بعد توفیق الٰہی کی مساعدت سے اُن کی باکمال زندگی کے مختلف گوشوں اور علمی فضائل کے مختلف پہلوؤں پر یہ تذکیری اور تحقیقی کتاب شائع ہو رہی ہے بادی النظر میں یہ تاخیرِ اشاعت حیرت انگیز ہوگی۔ مگر جن لوگوں کو یہ معلوم ہے کہ مال و دولت کے خزانوں اور سرمایوں کو ہمیشہ سے ان کے مالک و وارث چھپاتے اور دفن کرتے چلے آئے ہیں وہاں علمی حقائق پر اگرچہ ان کے سرمایہ داروں نے بُخل و امساک کی مہریں نہیں لگائیں۔ مگر ہر علمی کاوش صرف اپنے وقت اور اپنے عصر کے لئے انجام نہیں پاتی۔ بعض اوقات ان کا تعلق مستقبل میں آنے والے اوقات و حالات سے بھی ہوتا ہے، اور یہی وہ علمی ذخیرے ہوتے ہیں جنہیں موجودہ نسلیں التفات کی مستحق نہیں سمجھتیں اور اپنی نافہمی سے گوشۂ گمنامی میں ڈال دیتی ہیں، مگر بعد میں پیدا ہونے والے ذی ہوش انسان اُن کی قدر کرتے، اُن کے ایک ایک حرف کو ڈھونڈ کر ایک جگہ جمع کرتے، اور اُن کی ایک ایک سطر کی حفاظت پر اپنی ہمت و استعداد کو صرف کرتے ہیں۔ "شاعر فردا" کہہ کر اقبال نے اسی حقیقت کی طرف اشارہ کیا ہے۔ علمی کاوشوں اور تصنیف و تالیف کی تاریخ پر اگر نظر ڈالی جائے تو اس دُنیا میں اس کی بہت سی مثالیں مل سکتی ہیں کہ بڑے بڑے مصنفین اور حدیث و تفسیر کے بلند پایہ علماء کی تصانیف خود اُن کی زندگی میں نہ چھپ سکیں اور نہ حاضر الوقت افراد نے اُن علمی جواہر پاروں کی طرف کوئی توجہ دی۔ مگر نئی نسلوں نے انہیں اپنی قومی زندگی کا بہترین اثاثہ قرار دیا، اور بزرگوں کی اِس

میراث کو گردشِ ایام سے محفوظ کر دینے کے لئے سرگرم عمل رہے۔

بہت ممکن ہے کہ آج سے بیس سال پہلے کی علمی دُنیا چوں کہ براہ راست حضرت علامہ سید محمد انور شاہ صاحب کے فیضانِ علمی اور برکاتِ زندگی سے مستفید ہو چکی تھی اور زندگی کی خم دار راہوں پر اُن کے کمالات باطنی کا نقشِ پا ابھی وقتی تغیرات سے مضمحل نہیں ہوا تھا، اِس لئے خود قدرت نے اس کی ضرورت نہ سمجھی ہو کہ اُن کے علوم کے بکھرے ہوئے موتیوں کو ایک رشتۂ زریں میں پرو دیا جائے، اور اب بیس سال کے بعد جب عوام و خواص میں بڑی حد تک ان کے علوم و معارف کی اشاعت کی ضرورت، اور طلب پیدا ہو گئی ہے۔ یہ بے محل نہ سمجھا گیا ہو کہ اس علمی خزانہ کی حفاظت کیلئے اِبتدائی کوئی کوشش کی جائے، ایک ایسی ابتدائی کوشش جو اپنے انجام تک مسلسل، غیر منقطع اپنے ہر وقتِ پیدائش اور تعمیری ثابت ہو۔

مجھے قدرت کے ان مخفی مصالح کا احساس اس پہلو سے اور زیادہ ہوا کہ اب سے دس پانچ سال پہلے میرے اوقات میں اس طرح کی فراغت اور یکسوئی بہت کچھ تھی کہ میں حضرت علامہ مرحوم کے متعلق ایسے کسی کام کو چھیڑتا تو بسہولت اُسے پُورا کر لیتا، مگر اُس وقت اِدھر توجہ نہیں ہوئی۔ ٹھیک ایسے وقت پر جب اپنی مصروف زندگی کی ذمہ داریوں سے میرے ناتواں قوائے فکر و عمل بُری طرح تھک چکے تھے کسی غیبی خیال نے مجھے کام پر آمادہ کیا اِبتداءً یہ خیال بھی ہوا کہ اس عالمِ درد و کلفت میں کسی کام کو پُورا کرنا مشکل اور کام کے حق کو ادا کرنا ناممکن ہے، مگر کام کرنے کا جذبہ ان خیالات و اوہام پر غالب آگیا، اور الحمد للہ ذہنی نقوش نے عمل کی مرئی شکل حاصل کر لی۔ یہ ایک حقیقت ہے جسے صرف میں نہیں بلکہ پُورا طبقہ، اہلِ علم جانتا ہے کہ چند صفحات کی اس کتاب میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے متعلق جو کچھ پیش کیا گیا ہے وہ اُن کے علوم و کمالات کے دریائے بیکراں کے صرف چند قطرے ہیں، میں نے اپنی اس محنت سے ان کے علوم

کی ترتیب و حفاظت کے لمبے چوڑے کام کی ابتداء کی ہے، خدا کرے یہ ابتداء اپنی انتہا تک پہونچے۔

اِس کتاب کی طباعت و اشاعت کے سلسلہ میں مجھے اپنے بزرگوں کے احسانات کا شکریہ ادا کرنا ہے جو حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے اپنے علمی انتساب کو اپنی زندگی کا سب سے بڑا امتیاز سمجھتے ہیں، میں وقت کی کمی کے باعث اپنے سلسلۂ گفتگو کو مختصر کرنے کے درپے ہوں، لیکن اس کے باوجود یہ کہے بغیر آگے بڑھنا میرے لئے مشکل ہے کہ حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے تلامذہ کے وسیع حلقہ نے اُن کی علمی تحقیقات کی حفاظت، اُن کے علوم کی اشاعت و بقاء، اُن کے نقوشِ حیات کو گرد و غبارِ زمانہ سے محفوظ رکھنے، اور ان کی اولاد کی خدمت و نگرانی میں اپنی ایسی سرگرم توجہات کا اِظہار کیا کہ حضرت علامہ انور شاہ کے خاندان نے ادائے شکر و سپاس کے لئے اپنے آپ کو مجبور پایا۔ مولٰنا سید محمد ادریس صاحب سکروڑوی، حضرت مولٰنا اعزاز علی صاحب، مولٰنا سید ابو ظفر ندوی۔ حضرت مولٰنا محمد طیب صاحب مدظلہٗ۔ حضرت مولٰنا مناظر احسن گیلانی، مولٰنا سعید احمد صاحب اکبر آبادی، مولٰنا محمد یوسف بنوری، مولٰنا محمد ادریس کاندھلوی، مولٰنا مفتی محمد شفیع صاحب دیوبندی، مولٰنا محمد میاں صاحب، مولٰنا محمد صاحب انوری، مولٰنا محمد منظور صاحب نعمانی، وغیرہم اپنی زندگی کے بہت سے اوقات اپنے استاذ کے علوم قرآن و حدیث کے افہام و تفہیم کے لئے صرف فرما چکے ہیں۔ ان کے لئے کیا مشکل تھا کہ وہ اپنی ذمہ دارانہ مصروفیتوں کو پسِ پشت ڈال کر چند صفحات اپنے استاذ کے ذکرِ خیر کے لئے تحریر فرما دیتے۔

الحاج مولٰنا محمد ابن موسیٰ میاں دام مجدہ العالی، الحاج سیٹھ محمد ابن اسمٰعیل مفتی مولٰنا موسیٰ ابراہیم بھام جی، جناب یعقوب سوجھ صاحب (نیلپسروٹ) جناب

ایم، ای، منتی صاحب (کوماٹی پورٹ)، جناب ایم یوسف صاحب (جوہانسبرگ)، کی عالی ہمتی، فرض شناسی اور بے ریا سخاوت و فیاضی نے ہمیشہ خاندانِ انوری کی غیرت و خودداری کو زندہ رہنے میں مدد دی ہے، حسبِ عادت اس موقعہ پر بھی ان حضرات نے سینکڑوں کے مالی عطیات اِس کتاب کو منظرِ عام پر لانے کے لئے پیش کئے، علماء اور امراء کے یہ دونوں طبقے اہلِ علم کی زائد سے زائد تعریف اور پُر خلوص شکریہ کے مستحق ہیں۔ حق تعالیٰ ان کی خدمات کو حسنِ قبول سے سرفراز فرمائیں۔

حضرت مولٰنا مفتی عتیق الرحمٰن صاحب عثمانی نے کتاب کی طباعت سے دِل چسپی لی، برادرم مولانا عبدالحق صاحب غازی پوری نے تصحیح پر اپنا وقت صرف کیا مخدومی حضرت مولانا سید محمد ادریس صاحب سکھروڈوی نے دوسرے انتظامات کی نگرانی کی، برادرِ عزیز مولوی سید محمد انظر شاہ سلمہٗ نے اپنے مفید مشوروں سے میری مدد کی۔ ان سب حضرات کی عنایات کا بھی میں ممنون ہوں۔

اربابِ نظر نے اگر قدر افزائی کی تو ان شاء اللہ اس کتاب کا دوسرا ایڈیشن جلد ہی شائع ہوگا اور اس میں کچھ نئے مضامین اور کارآمد خصوصیات کا اضافہ بھی کیا جائے گا۔ ہر اچھے کام کی توفیق اللہ رب العالمین ہی کی رضاء پر موقوف ہے۔ واللہ الموفق و بیدہ الخیر

سیّد محمّد ازہر شاہ قیصر

شاہ منزل دیوبند

یکم جنوری ۱۹۵۵ء

# فہرستِ مضامین

ج

# حضرت مولانا سید انور شاہؒ

## ذاتی حالات، علمی اور دینی خدمات

احقر نے اپنے اس مضمون میں حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے حالاتِ زندگی ان کی علمی اور دینی خدمات اور ان کے تبحر و جامعیت پر روشنی ڈالنے کی ایک ناکام کوشش کی ہے۔ اپنے بزرگ حضرت مولانا محمد میاں صاحب انصاری دیوبندی کا ممنون ہوں کہ انھوں نے اس مضمون میں مفید نوٹس تحریر فرما کر اس کی افادیت و دلچسپی میں اضافہ فرما دیا۔

حضرت مرحوم کے حالاتِ زندگی پر یہ مضمون نامکمل ہے۔ بہت سی چیزیں یادداشت میں رہ گئیں اور عدیم الفرصتی کی وجہ سے صفحۂ قرطاس پر انھیں لانے کی توفیق نہ ہو سکی۔ خدا کرے کہ آئندہ اڈیشن میں ان امور کی تلافی ہو سکے۔

قیصرؔ

حضرت علامہ جلیل رحمۃ اللہ علیہ ۲۷ شوال المکرم ۱۲۹۲ھ بروز شنبہ بوقت صبح اپنے ننہال میں بمقام موضع دودھواں (علاقہ لولاب کشمیر) میں پیدا ہوئے۔ ۴½ سال کی عمر میں اپنے والد ماجد حضرت مولانا سید محمد معظم شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے قرآنِ پاک شروع کیا اور چھ برس کی عمر تک قرآنِ پاک کے علاوہ فارسی

کے متعدد رسائل بھی ختم کر لئے۔ پھر مولانا غلام محمد صاحب رضوی (پورہ) سے فارسی و عربی کی تعلیم حاصل کی اور ابھی آپ کی عمر ۱۳-۱۴ سال کی تھی کہ ۱۳۰۵ھ میں شوق تعلیم نے لولاب کے مرغزاروں اور سبزہ زاروں پر غریب الوطنی کی علمی زندگی کو ترجیح دی۔

یہ چند واقعات ان کے بچپن کی زندگی پر کچھ روشنی ڈالتے ہیں۔ ان سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ جس شخص کو آگے چل کر وقت کا رازی و غزالی بننا تھا، اس کی ابتدا کتنی شاندار اور حیرت ناک تھی۔

آپ کے والد معظم حضرت مولانا محمد معظم شاہ صاحب نے بیان فرمایا کہ جب انھوں نے مختصر القدوری مجھ سے شروع کی تو مجھ سے بعض ایسے مسائل دریافت کرتے تھے کہ مبسوط کتابوں کے مطالعہ کے بغیر ان کا جواب دینا ناممکن تھا۔ میں انھیں ان موشگافیوں سے بچنے پر منع کرنے پر مجبور ہوا۔ اخیر میں اس قوت ذکاوت و ذہانت سے پریشان ہوکر میں نے انھیں ایک دوسرے عالم کے سپرد کیا۔ مگر دوسرے استاذ کو بھی ان سے یہی شکایت پیش آئی۔

آپ کے والد آپ کو اور آپ کے بڑے بھائی یٰسین شاہ مرحوم کو کشمیر کے پہاڑوں میں اعتکاف کرنے والے ایک عارف کے پاس حصول برکت کے لئے لےگئے۔ عارف نے جب اس ہونہار بچہ کو دیکھا تو والد سے پوچھا کہ کیا یہ تمہارا بچہ ہے؟۔ پھر کہا کہ یہ بڑا عظیم الشان عالم ہوگا۔ اور مستقبل میں اس کی علمی عظمت مسلّم ہوگی۔

ایک دفعہ منطق اور نحو کے چند رسائل کا مطالعہ کر رہے تھے۔ اتفاقاً ایک بڑے عالم اس وقت آپ کے پاس آگئے۔ ان عالم نے ان کی کتابوں کو اٹھا کر دیکھا کتابوں پر خود حضرت مرحوم کے حواشی لکھے ہوئے تھے۔ بچپن کے زمانہ کی اس ذکاوت، تیزی طبع، فہم اور طبیعت کی دور رسی کا اندازہ کرکے بے اختیار انھوں نے کہا کہ یہ بچہ اپنے وقت کا رازی اور اپنے زمانہ کا غزالی ہوگا۔

علمی مذاق اور ذکاوت و ذہانت کے ساتھ سلامتی طبع حسنِ اخلاق اور اعمالِ صالحہ کی دولتیں بھی شروع سے آپ کو وافر مقدار میں ملی تھیں۔ آپ کے غیر معمولی حوال کو دیکھ کر کشمیر کے عوام عام طور پر یہ شبہ کرتے تھے کہ کہیں آپ مہدی موعود ہوں آپ کے والد محترم اور خاندان کے دوسرے بزرگوں کو عوام کی اس غلط فہمی کی تردید کرنی پڑتی تھی۔

آپ نے خود ایک موقعہ پر فرمایا کہ :- میں بارہ سال کی عمر میں فتاوی دینے لگا تھا۔ اور نو سال کی عمر میں فقہ و نحو کی مطولات کا مطالعہ کر چکا تھا۔ ذالک فضل اللہ یوءتیہ من یشاء۔

چنانچہ تین سال تک آپ ضلع ہزارہ (سرحد) کے متعدد علماء و صلحا کی خدمت میں رہ کر علومِ عربیہ کی تکمیل فرماتے رہے۔ پھر جب علوم و فنون کی پیاس وہاں بھی بجھتی نظر نہ آئی تو ہندوستان کے مرکز علوم دینیہ دارالعلوم کی شہرت سن کر آپ بھی ۱۳۰۷ھ یا ۱۳۰۸ھ میں بعمر سولہ سترہ سال ہزارہ سے دیوبند آگئے۔ دیوبند میں آپ نے چار سال رہ کر وہاں کے مشاہیرِ وقت، یکتائے روزگار علماء سے فیوض علمیہ و باطنیہ کا بدرجۂ اتم استفادہ کیا۔ اور ۲۰ اور ۲۱ سال کی عمر میں نمایاں شہرت و عزت کے ساتھ سندِ فراغ حاصل کی۔ جن علماء سے آپ کو شرفِ تلمذ رہا ہے۔ ان میں سے مندرجہ ذیل حضرات خصوصیت سے قابلِ ذکر ہیں۔

قدوۃ العلماء حضرت مولانا الحاج محمود الحسن صاحب نور اللہ مرقدہٗ۔ حضرت مولانا الحاج الحافظ خلیل احمد صاحب سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ۔ حضرت مولانا محمد اسحاق صاحب امرتسری مہاجر مدنی۔ حضرت مولانا غلام رسول صاحب ہزاروی الدیوبندی۔ دیوبند سے فارغ ہو کر قطب الارشاد حضرت مولانا الحاج رشید احمد صاحب گنگوہی قدس سرہٗ کی خدمت میں گنگوہ تشریف لے گئے۔ اور وہاں سے سند

حدیث کے علاوہ فیوض باطنی بھی حاصل کئے۔ اس کے بعد آپ دہلی تشریف لیگئے۔ اور تین چار سال تک مدرسہ عالیہ امینیہ کے مدرس اول رہے۔

دہلی میں بارہ تیرہ سال قیام کے بعد بعض ضرورتوں اور مجبوریوں کے باعث آپ کشمیر تشریف لے گئے۔ اور ۱۳۲۳ھ میں آپ بعض مشاہیر کشمیر کی رفاقت میں زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوئے۔ سفر حجاز میں طرابلس، بصرہ اور مصر و شام کی جلیل القدر علماء نے آپ کی بہت عزت کی اور سب نے آپ کی خداداد بے نظیر لیاقت و استعداد دیکھ کر سندات حدیث عطا فرمائیں جن میں آپ کا نام "الفاضل الشیخ محمد انور بن مولانا محمد معظم شاہ الکشمیری" لکھا گیا ہے۔

سفر حجاز سے واپس آکر خواجگان قصبہ بارہ مولا (کشمیر کا ایک مشہور مقام ہے) خصوصًا خواجہ عبد الصمد ککرو رئیس اعظم کے اصرار پر آپ نے اسی قصبہ میں مدرسہ فیض عام کی بنیاد ڈالی۔ اور تقریبًا تین سال تک آپ وہاں خلق اللہ کو فیض یاب فرماتے رہے۔ اسی اثناء میں آپ کو دار العلوم دیوبند کے مشہور جلسۂ دستار بندی میں مدعو کیا گیا اور آپ دیوبند تشریف لے گئے دار العلوم میں آپ نے استفادۂ علوم و فنون کیا تھا اور وہیں سے سند فراغ حاصل کی تھی۔ اب اسی دار العلوم میں مدرس مقرر ہو گئے سنن ابو داؤد شریف اور صحیح مسلم شریف کا درس سالہا سال تک آپ بغیر کسی تنخواہ کے دیتے رہے۔ چند سال کے بعد آپ کو اپنی والدہ ماجدہ کے انتقال کی وجہ سے پھر کشمیر جانا پڑا۔ لیکن دار العلوم کی طرف سے واپسی کا شدید تقاضا ہوا۔ اس لئے جلد ہی واپس تشریف لے آئے۔

شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ جو آپ کی بہت زیادہ

شفیق استاد تھے اور ساتھ ہی آپ کا بہت زیادہ احترام بھی فرماتے تھے۔ وہ اکثر دیوبند میں آپ کے مستقل قیام کی تجاویز سوچا کرتے تھے۔ چنانچہ سب سے پہلے آپ نے حضرت شاہ صاحب کو اپنا جانشین مقرر فرمایا۔ اور پھر اتباعاً للسنۃ النبویہ نکاح کی تاکید فرمائی۔ یہ ۱۳۳۶ھ کا واقعہ ہے۔ جب آپ کی عمر شریف ۴۴ سال تھی۔

بظاہر حضرت شاہ صاحب کو مجرد ہی رہنا بہت پسند تھا۔ اور آپ شادی کے لئے بالکل آمادہ نہ تھے۔ لیکن بسبب اتباعِ سنت نبوی اور اپنے مشفق و محترم استاد کے اصرار پر بادلِ ناخواستہ رضامندی ظاہر فرمائی۔ اور جناب مولانا حبیب الرحمن صاحب عثمانی مہتمم دارالعلوم کے حسنِ انتخاب سے گنگوہ ضلع سہارنپور کے ایک اعلیٰ اور معزز شریف خاندان میں آپ کی شادی ہوگئی۔ اس سے پہلے آپ دارالعلوم میں حسبۃً للہ درس دیتے تھے۔ اب شادی کے بعد بسبب حوائج اہل و عیال نہایت قلیل تنخواہ قبول فرمائی۔

دارالعلوم دیوبند کی خدمات کے سلسلہ میں آپ کو بیشتر ہندوستان کے اکثر مقامات میں جانا پڑا ہے۔ اور جہاں جہاں آپ تشریف لے گئے ہیں وہاں سے دارالعلوم کی امداد و اعانت میں غیر معمولی کامیابی ہوئی ہے۔

ایک مرتبہ دارالعلوم کا وفد نواب خواجہ سر سلیم اللہ بہادر نواب آف ڈھاکہ کی خدمت میں گیا۔ حضرت شاہ صاحب رئیس الوفد تھے۔ اور آپ نے عربی زبان میں نواب صاحب کو نہایت فصیح و بلیغ ایڈریس دیا۔ جس سے نواب صاحب مرحوم پر نہایت گہرا اثر ہوا۔ اور وفد مذکور نہایت کامیاب ہو کر واپس آیا۔ وہکذا ۱۳۴۵ھ تک آپ دارالعلوم میں بحیثیت صدر مدرس و جانشین شیخ الہند درس

حدیث دیتے رہے - اس کے بعد جب منتظمینِ دار العلوم سے بعض اصلاحات کے سلسلہ میں اختلاف ہوا تو آپ نے ۱۳۴۶ھ میں دار العلوم سے قطع تعلق فرمالیا - اور آپ قطب عالم حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب عثمانیؒ شیخ التفسیر حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ حضرت مولانا سراج احمد صاحب رشیدیؒ - مولانا محمد حفظ الرحمٰن صاحب سیوہاروی - مولانا بدر عالم صاحب میرٹھی اور بہت سے علماء اور کئی سو طلبہ کی ایک جماعت کے ساتھ ڈابھیل جامعہ اسلامیہ تشریف لے گئے - اور ۱۳۵۱ھ تک آپ نے جامعہ میں درس حدیث کا مشغلہ جاری رکھا: ۲ صفر المظفر ۱۳۵۲ھ کو شب کے آخری حصہ میں آپ نے دیوبند میں داعی اجل کو لبیک کہا - اور کئی سال کی علالت کے بعد اس دار فانی سے رحلت فرما ہوئے - انّا للہ وانّا الیہ راجعون -

حضرت شاہ صاحبؒ موجودہ سیاسی خلفشار میں جمعیۃ علماء ہند کے مسلک کے بہت بڑے حامی بہت بڑے حریت پسند برطانوی امپریلزم کے سخت دشمن اور ہندوستان میں دین قیم کو سربلند دیکھنے کے آرزومند تھے - شروع سے آخر تک آپ جمعیۃ علماء کی مجلس عاملہ کے اعلیٰ رکن اور جمعیۃ کے مقاصد کے ہمدرد رہے - ہمیشہ آپ نے اپنے گرانقدر مشوروں سے جمعیۃ کی رہنمائی اور جمعیۃ کے حلقے کو وسیع کرنے کی کوشش فرمائی ۱۳۴۶ھ میں حضرت مرحوم نے پشاور میں جمعیۃ کے آٹھویں عظیم الشان اور تاریخی سالانہ اجلاس کے صدر کی حیثیت سے ایک بصیرت افروز اور معرکہ آرا خطبہ میں بہت سے مذہبی اور سیاسی موضوعات پر اپنے گراں قدر خیالات کا اظہار فرمایا تھا - جمعیۃ کے علاوہ مجلس احرار کے حال پر بھی حضرت مرحوم کا گوشہ چشم التفات مبذول رہا - اور اس کے قائدین کی بھی حضرتِ مرحوم نے اپنے علم و فضل اور روحانی قوت سے قیادت و رہنمائی فرمائی - تحریک کشمیر میں احرار کو حضرت مرحوم کی تمام ہمدردیاں حاصل تھیں - علامہ مرحوم کو دورِ حاضر کے مہلک ترین فتنۂ قادیانیت کی تردید سے غیر معمولی شغف تھا -

سالہا سال تک علامہ مرحوم اس فتنہ کی ہلاکت سامانیوں سے ملّتِ مرحومہ کو محفوظ فرمانے کے لئے تحریری و تقریری طور پر خدمات انجام دیتے رہے۔ تردید قادیانیت کے سلسلہ میں آپ انتہائی پریشان کن علالت کی حالت میں بھی مذہبی جلسوں میں شرکت کے لئے دور دور کا سفر فرماتے تھے۔ انتہا یہ کہ انتقال کے صرف چند دن پہلے آپ اپنی مشہور و معرکہ آرا تصنیف "خاتم النبیین" سے فارغ ہوئے تھے۔ جس میں آیۂ کریمہ ماکان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللّٰہ وخاتم النبیین کی آپ نے اپنے مخصوص محدثانہ اور محققانہ انداز میں تفسیر فرمائی ہے۔ یہ تصنیف محض قادیانیوں کے دجل وتلبیس کے تار و پود بکھیرنے کے لئے فرمائی گئی تھی۔ اس سے فراغت پاکر حضرت مرحوم نے اپنے خدام سے ارشاد فرمایا:-

"میں نے آخرت کے لئے کچھ نہیں کیا تھا۔ خاتم النبیین کے عنوان سے یہ چند سطریں لکھی ہیں۔ انشاء اللہ یہ مرزائے قادیان کے دجل و فریب کو اظہر من الشمس کر دینگی اور میرے لئے زادِ راہِ آخرت ہوں گی"

مجلسِ احرار کو حضرت مرحوم نے ردّ قادیانیت پر متوجہ فرمایا۔ احرار نے اس فتنہ کے استیصال کے لئے قابلِ قدر سرگرمی کے ساتھ جہاد کیا اور اس کی ناپاک اثرات کو بہت حد تک ختم کرکے اسلام کی عظیم الشان خدمت انجام دی۔

ڈاکٹر سر محمد اقبال کو اپنی زندگی کے آخری ایام میں اسلام سے جو شغف پیدا ہو گیا تھا۔ واقفین حال اس حقیقت سے واقف ہیں کہ یہ حضرت علامہ سید محمد انور شاہ کی برکات تھیں۔ ڈاکٹر موصوف نے اسلامیات میں علامہ مرحوم سے بہت کچھ استفادہ کیا۔ اور علامہ مرحوم کے فیض صحبت نے ان کی روح کو جِلا بخشی۔ ڈاکٹر موصوف دل و جان سے علامہ مرحوم کا احترام کرتے تھے۔ اور عقیدت و محبت کے جذبات کے ساتھ علامہ کی رائے کے آگے سرِ تسلیم خم کر دیتے تھے۔

حضرت کے علمی وعملی کمالات میں سے جو چیز آپ کو اقران و اعیان عصر میں سب سے زیادہ ممتاز کرتی تھی۔ وہ آپ کی جامعیت و تبحر علمی ہے۔ علوم عقلیہ و شرعیہ میں سے ایک بھی ایسا علم نہیں ہے جس میں آپ کو مہارت تامہ حاصل نہ ہو۔ اور شاید یہ کہنا بھی بے جا نہ ہوگا کہ علماء متقدمین میں بھی ہر حیثیت سے ایسی جامع علوم عقلیہ و نقلیہ ہستیاں شاذ و نادر ہی ملتی ہیں۔

آپ سیکڑوں علما و فضلا کے مجمع میں بیٹھ کر ہر ایک علم و فن کے مسائل پر اس طرح تقریر فرمایا کرتے تھے کہ گویا آپ کو تمام مسائل فن مستحضر اور کالنقش فی الحجر ہیں۔ حتیٰ کہ بعض دفعہ خیال ہوتا تھا کہ اپنے ارادہ سے کلام نہیں کر رہے ہیں۔ بلکہ الہامات وا رادات کے زور پر کہہ رہے ہیں اور یہ تو بیشتر ہوتا تھا کہ اکابر علماء وقت سے جب بعض دقیق و لاینحل یا مختلف فیہ مسائل کے متعلق پوچھا جاتا تھا تو وہ حضرت سے استفسار کرنے کو فرمایا کرتے تھے۔

اور اکثر علماء عصر حاضر کو جب کسی علمی مسئلہ میں کوئی دقت پیش آتی تھی تو وہ خود بھی حضرت مرحوم سے مراجعت فرماتے تھے۔ ذیل میں حکیم الامۃ حضرت مولانا اشرف علیؒ کے ایک مکتوب گرامی کا پہلا اور آخری حصہ مندرج ہے۔ جو انھوں نے حضرت مرحوم کو ارسال فرمایا تھا۔ جس میں انھوں نے کسی مسئلہ پر حضرت مرحوم سے تحقیق چاہی ہے،

نفحۃ العنبر حضرت مولانا انور شاہ صاحب کی ایک طویل اور جامع تاریخ حیات ہے جسے عربی زبان میں حضرت مرحوم کے شاگرد مولانا محمد یوسف بنوری نے مرتب اور مجلس علمی نے ڈابھیل سے شائع کیا ہے۔ نفحۃ العنبر کا بیان ہے کہ حکیم الامۃ نے اکثر مسائل میں علاّمہ مرحوم سے استفادہ کیا ہے۔

از ناکارہ آوارہ اشرف علی عفی عنہ بخدمت بابرکت جامع الفضائل العلمیہ والعملیہ حضرت مولانا سید انور شاہ صاحب دامت انوارہم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ تحقیق سابق کے متعلق بضرورت مکرر تکلیف دینا پڑی۔ امید ہے کہ معاف فرمائیں گے ایک حادثہ خود مجھ کو پیش آیا۔ اس کے متعلق جداگانہ تکلیف دیتا ہوں الخ وقال خاتمہ اس میں روایت ودرایت سے کچھ حکم فرمائیں۔

حضرت شاہ صاحب کا تبحر علمی وجامعیت فنون نہ صرف ہندوستان میں مسلّم تھا۔ بلکہ مصر وشام بیروت حرمین شریفین ودیگر بلادِ اسلامیہ کے بھی جو علماء ہندوستان میں بغرض سیاحت آتے تھے اور دارالعلوم میں پہنچکر آپ سے مختلف مسائل پر گفتگو کرتے تھے وہ آپ کی بے نظیر علمی قابلیت کے معترف ہو کر جایا کرتے تھے اور اکثر نے کہا کہ ہمارے ملک میں کوئی ایسا جامع ومحقق عالم نہیں۔

مصر کے مشہور عالم وادیب علامہ سید رشید رضا مدیر رسالہ "المنار" جو مفتی محمد عبدہٗ کے شاگرد رشید تھے۔ ندوۃ العلماء لکھنؤ کے سالانہ جلسہ میں ہندوستان تشریف لائے سید رشید رضا مرحوم دارالعلوم میں بھی آئے اور آپ نے وہاں کا معائنہ کیا۔ حضرت شاہ صاحب نے طلباء وارا کین مدرسہ واعیانِ شہر کے جلسۂ عام میں اس موقع پر عربی زبان میں ایک مبسوط تقریر فرمائی۔ جس میں آپ نے اوّلاً دارالعلوم کی اجمالی تاریخ بیان فرمائی پھر درس حدیث شریف کا جو طریقہ دارالعلوم دیوبند میں رائج تھا اس کو واضح فرمایا۔ نیز حنفیہ کے مسلک کو مستحکم دلائل کے ساتھ پیش فرمایا۔ اور اس کے اصول اساسی پر کافی روشنی ڈالی جس سے رشید رضا مرحوم بہت زیادہ محظوظ ہوئے۔ اور حضرت شاہ صاحب کی قوت بیان اور استدلال اور وسعت معلومات پر سخت متحیر۔ نیز علامہ رشید رضا مرحوم

نے شافعی المذہب ہونے کی وجہ سے مذہب حنفی کے متعلق آپ سے بہت سے سوالات بھی کئے جن کا حضرت نے کافی وشافی جواب مرحمت فرمایا۔

سید رشید رضا علامۂ محترم کی ملاقات سے اس قدر محظوظ ہوئے کہ آخر انھیں یہ کہنا پڑا کہ اگر میں اس دارالعلوم کو نہ دیکھتا تو ہندوستان سے نہایت مایوس ہوکر واپس جاتا۔ اس دارالعلوم نے مجھ کو بتادیا ہے کہ:۔

"ہندوستان میں ابھی علومِ عربیہ اور تعلیماتِ مذہبی اعلیٰ پیمانہ پر موجود ہیں"

علامہ موسیٰ جاراللہ روسی اسلامی دنیا کے زبردست عالم اور وسیع النظر فاضل ہیں۔ ان کی علمی شخصیت عالمگیر شہرت کی مالک ہے ۱۳۴۰ھ؁ ۱۹۲۰ء؁ میں علامہ موسیٰ دیوبند تشریف لائے تھے۔ آپ کئی دن تک علامہ مرحوم سے علمی مسائل پر تبادلۂ خیالات کرتے رہے۔ اور اخیر میں آپ نے علامہ مرحوم کے تبحرِ علمی کا اعتراف فرمایا۔

حضرت شاہ صاحب قدس سرہٗ کا حافظہ زبان زد خلائق ہے۔ ایک کتاب کے اگر پانچ پانچ یا دس دس حواشی بھی تھے تو آپ کو یاد ہوتے تھے۔ حوالہ ہائے کتب صحیحہ لقید جلد وصفحات آپ کو ایک ہی دفعہ کے مطالعہ سے محفوظ ہوجاتے تھے۔ اور جس وقت کسی اہم علمی مسئلہ پر تقریر فرماتے تھے تو بے شمار کتابوں کے حوالے بلا تکلف دیتے چلے جاتے تھے۔ احادیث کا تمام ذخیرہ اور ان کی صحت اور عدمِ صحت کے متعلق طویل و عریض بحثیں رواۃ کے مدارج ومراتب اس طرح محفوظ تھے کہ طلبۂ حدیث اکثر آپ کی خدمت میں حاضر ہوکر ایک مکمل لائبریری کا کام لیتے اور ایسے سوالات کا جواب منٹوں میں حاصل کر لیتے جن کی تحقیق وجستجو کے لئے ایک پوری عمر درکار ہے۔ پھر ہر جواب میں جامعیت اس قدر ہوتی تھی کہ اس موضوع پر کسی کتاب کو خواہ وہ مطبوعہ ہو یا قلمی دیکھنے کی ضرورت باقی نہ رہتی مشہور ومعروف کتب خانوں کی اکثر مخطوطات (قلمی کتابیں) نظر سے گذر چکی تھیں۔ اور اس طرح محفوظ تھیں کہ گویا آج ہی مطالعہ کیا ہے۔

آخر عمر میں بیماری کا بہت زیادہ غلبہ رہا جس سے ممکن تھا کہ حافظہ پر اثر پڑتا۔ مگر فضلِ ایزدی سے آپ کو یہ عارضہ لاحق نہیں ہوا۔ حالانکہ بہت سے کامل محدثین کے حافظہ میں آخر عمر میں اختلاط آگیا تھا۔ اس اعتبار سے آپ آیۃ من آیات اللہ تھے۔

جزئیاتِ فقہیہ نہ صرف فقہ حنفی کی بلکہ ائمہ اربعہ اور دوسرے ائمہ کی بھی بہت زیادہ آپ کو محفوظ تھیں۔ مگر حضرت باوجود اس کمالِ فقاہت وحفظ کے اکثر ارشاد فرمایا کرتے تھے کہ میں ہر فن میں اپنی رائے رکھتا ہوں۔ اور کسی کی تقلید نہیں کرتا۔ لیکن فقہ میں کوئی رائے نہیں رکھتا۔ اور اس میں امام اعظم کا مقلد ہوں۔

علمِ حدیث میں جو کچھ آپ کا مرتبہ ہے وہ سب کو معلوم ہے۔ اس فنِ مبارک میں اللہ تعالیٰ نے وہ کمال آپ کو عطا فرمایا تھا کہ عرب و عجم میں اس کی نظیر مشکل بلکہ قریباً ناممکن ہے۔ کمال حافظہ کی وجہ سے علاوہ صحاح ستہ کے دیگر کتب مبسوطہ حدیث مطبوعہ و قلمی آپ کو ازبر تھیں۔

مرحوم کا یہ تبحر صرف علوم ونقلیہ میں محدود نہ تھا بلکہ آپ کو یہ کمال حاصل تھا کہ فن کی کوئی کتاب ملی اور اس کو شروع سے آخر تک ضرور ایک بار مطالعہ فرمالیا۔ اور جب کبھی سالہا سال کے بعد اس کے متعلق کوئی بات چھڑی تو اس کتاب کے مندرجات کو اس طرح حوالوں کے ساتھ بیان فرمادیا کہ سننے والے ششدر و حیران رہ گئے۔

ایک بار پنجاب سے ایک صاحب علمِ جفر کے متعلق چند مشکل ترین مسائل حل کرنے کے لئے حضرت کی خدمت میں دیوبند حاضر ہوئے۔ آپ نے ان کو تسلی بخش جواب عنایت فرماکر واپس فرمایا۔ فلسفہ جدید (جدید سائنس) اور جدید ہیئت کا بھی آپ نے گہرا مطالعہ فرمایا تھا اور اپنے بعض مخصوص تلامذہ کو سائنس جدید کی کتاب بھی پڑھائی تھی۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ اب علماء کو قدیم فلسفہ وہیئت کے ساتھ جدید فلسفہ وہیئت کو بھی حاصل کرنا چاہیئے۔

حضرت نے علم طب کا بھی بتمام وکمال مطالعہ کیا تھا۔ اور جناب حکیم سید محفوظ علی صاحب کو علم طب کی کتابیں پڑھائیں جو اس وقت دیوبند میں ایک نہایت کامیاب مطب کر رہے ہیں۔

حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنی مدظلہ نے فرمایا کہ مجھ سے حضرت شاہ صاحب فرماتے تھے کہ جب میں کسی کتاب کا سرسری نظر سے مطالعہ کرتا ہوں اور اُس کے مباحث کو محفوظ رکھنے کا ارادہ بھی نہیں ہوتا پھر بھی پندرہ سال تک اس کے مضامین مجھے محفوظ رہ جاتے ہیں۔

سرعت مطالعہ کا یہ عالم تھا کہ مسند احمد (مطبوعہ مصر) کے روزانہ دو سو صفحات کا مطالعہ فرمایا۔ اس طرح کہ پوری دقت نظر اور کامل غور و فکر کے ساتھ اس کی اسانید اور مشکلات کو حل کرتے جاتے تھے۔

آپ کے سوانح نگار مولانا محمد یوسف بنوری نے "نفحۃ العنبر" میں لکھا ہے کہ حضرت شیخ درس میں فرماتے تھے کہ میں نے چند ہی روز میں مسند احمد سے احناف کے تمام دلائل اور وہ احادیث جو ان کی مؤید ہیں منتخب اور محفوظ کرلیں۔ مسند احمد کا مطالعہ اگرچہ اتنی تیزی کے ساتھ فرمایا تھا۔ مگر درس میں حسب موقعہ جب مسند کی احادیث نقل فرماتے تو کتاب سے مراجعت کئے بغیر احادیث کے رواۃ اور طبقات پر پوری بحث سامنے آجاتی تھی۔ اخیر عمر میں آپ نے پھر ایک دفعہ سیدنا عیسیٰ علیہ السلام سے متعلق احادیث کو جمع کرنے کے لئے مسند کا مطالعہ فرمایا تھا۔

مصنف نفحۃ العنبر ہی کا بیان ہے کہ حضرت شاہ صاحب نے ۱۳۲۱ھ ہجری میں فتح القدیر لابن ہمام رحمہ اللہ کا مع تکملہ بیس دن کے اندر مطالعہ فرمایا۔ اور اس طرح کہ

کتاب الحج تک اس کی تلخیص فرمائی اور ابن ہمام نے فتح القدیر میں صاحب ہدایہ پر جو اعتراضات کئے ہیں اپنے خلاصہ میں ان کے مکمل جوابات بھی قلمبند فرمائے۔ پھر مدت عمر میں مذاہب و مباحث کو نقل کرنے میں فتح القدیر کے مطالعہ کی ضرورت پیش نہیں آئی ۱۳۴۷ھ میں درس کے دوران میں تحدیث نعمۃ اور طلبہ میں شغف مطالعہ پیدا کرنے کے لئے بیان فرمایا کہ اب ۲۶ سال ہو گئے فتح القدیر کی جانب مراجعت کی ضرورت نہیں پڑی۔ جو مضمون اس کا بیان کروں گا اگر مراجعت کروگے تو تفاوت بہت کم پاؤ گے۔

آپ کے وسعت مطالعہ پر اس واقعہ سے روشنی پڑتی ہے کہ کشمیر میں ایکدفعہ علماء کے درمیان اختلاف ہوا اور ہر ایک کا جواب دوسرے کے مخالف رہا۔ اسی دوران میں حضرت شاہ صاحب بھی کشمیر تشریف لائے۔ فریقین شاہ صاحب سے ملاقات کرنے کے لئے حاضر ہوئے اور دونوں نے مختلف فیہ مسئلہ کو آپ کے سامنے پیش کیا۔ حضرت شاہ صاحب نے مولانا محمد یوسف بنوری کو حکم دیا کہ اس کا جواب لکھو۔ اس فتوی پر ایک فریق نے "فتاوی عماریہ" کے ایک قلمی نسخہ سے اپنے استدلال میں ایک عبارت پیش کی۔ حضرت شاہ صاحب نے مولانا محمد یوسف صاحب سے فرمایا کہ میں نے فتاوی عماریہ کے مخطوطہ کا دار العلوم کے کتب خانہ میں مطالعہ کیا ہے۔ اس میں یہ عبارت ہرگز موجود نہیں یہ لوگ تصحیف کر رہے ہیں یا تدلیس۔ اس پر حاضرین متحیر ہوئے اور مستدلین مبہوت ہو کر رہ گئے۔

حضرت مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی فرماتے تھے کہ فوائد تنزیل العزیز لکھتے وقت مجھے حضرت داؤد علیہ السلام کے متعلق صحیح روایات حاصل نہ ہو سکیں۔ پندرہ روز تک اس چھان بین میں لگا رہا کہ کوئی ایسی حدیث ہاتھ آئے جو انبیاء کے شایان شان ہو

لیکن میری کوشش بیکار گئی۔ اس کے بعد میں حضرت شاہ صاحب کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ بیماری کی وجہ سے صاحب فراش تھے میں نے اس پیش آئی ہوئی الجھن اور دشواری کا اظہار کیا۔ حضرت نے بلا تأمل فرمایا کہ حاکم نے مستدرک کے اندر حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے ایک اثر نقل کیا ہے اس کا مطالعہ کیجئے آپ کی تمام الجھن ختم ہو جائے گی۔ حضرت مولانا عثمانی نے فرمایا کہ میں نے حضرت شاہ صاحب کی ارشاد کے مطابق مطالعہ کیا تو میری تمام الجھنیں دور ہو گئیں۔ اور ضرورت کیمطابق حدیث مل گئی۔

حضرت مولانا خلیل احمد صاحب محدث سہارنپوریؒ صاحب بذل المجهود اپنی اس معرکۃ آرا کتاب کی تصنیف کے وقت روایت و درایت میں پیش آمدہ مشکلات کے لئے شاہ صاحب ہی سے رجوع فرماتے تھے۔ اور آپ کے استاذ شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسن صاحب دیوبندی مشکلات میں آپ سے رجوع فرماتے اور مسائل میں آپ کی رائے کو ترجیح دیتے تھے۔ حضرت مولانا ظہیر الحسن صاحب شوق نیموی صاحب آثار السنن بھی اپنی کتاب کی تصنیف کے وقت خط و کتابت کے ذریعہ آپ سے استفادہ کرتے تھے۔

فاضل مکرم مولانا محمد یوسف صاحب بنوری کا بیان ہے کہ تیرہ۱۳ دفعہ آپ نے صحیح بخاری شریف کے صرف متن کا مطالعہ فرمایا تھا۔ جب کہ اس کے حاشیہ اور بین السطور پر بالکل نظر نہ تھی۔ ہر دفعہ ایسے علوم و حقائق کا انکشاف ہوتا کہ اس سے پہلے قلب میں گذرے ہی نہ تھے۔

حضرت شاہ صاحبؒ حافظ ابن حجرؒ کے بے حد مداح تھے۔ ابن تیمیہ کو حافظ الدنیا اور جبال علم کے معزز القاب کے ساتھ یاد کرتے تھے۔ حافظ ابن حجر کے مقابلہ میں حافظ بدر الدین عینی شارح بخاری کے علوم اور ان کی تحقیقات کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے تھے۔

درس میں ایک دفعہ فرمایا کہ میں نے خواب میں حافظ بدرالدین عینی کو دیکھا۔ اور ان سے بطور شکایت کے کہا کہ ابن حجر کے مقابلہ میں جو طرز آپ نے اختیار کیا ہے آپ کے اس طرز سیاست کو کوئی نفع نہیں پہنچا۔ حافظ عینی نے جواب دیا کہ حافظ ابن حجر سے دریافت کرو کہ انھوں نے یہ طرز کیوں اختیار کیا تھا؟ حافظ عینی کہنا چاہتے تھے کہ میں نے صرف مدافعت کی ہے۔ ابتدا ابن حجر سے ہوئی ہے۔ حضرت شاہ صاحب نے فرمایا کہ میں عینی کے اس جواب پر خاموش ہوا۔ ان مقامات پر جہاں حافظ ابن حجر کے اعتراضات کا جواب عینی سے بن نہیں پڑا۔ حضرت شاہ صاحب اپنے درس میں ان کا شافی جواب عنایت فرماتے تھے۔

مولانا سراج احمد صاحب رشیدی مرحوم استاذ سنن ابی داؤد نے فرمایا کہ حضرت شاہ صاحب فرماتے تھے کہ ایک شخص نے کعبۃ اللہ کے پردوں کو پکڑ کر دعا کی کہ خداوند تعالیٰ مجھے ابن حجر کا سا علم حدیث عطا فرما۔ اس کی دعا قبول کی گئی مولانا رشیدی کہتے تھے کہ میں سمجھا کہ شاہ صاحب کسی دوسرے کا واقعہ بیان فرماتے ہیں۔ اس وقت یہ خیال نہ گذرا کہ یہ ان کی اپنی ہی حکایت ہے۔ کچھ دیر بعد سمجھا کہ یہ واقعہ حضرت شاہ صاحب ہی کا ہے۔

مولانا قاری محمد یامین صاحب استاذ ڈابھیل نے کہا کہ پنجاب کے ایک عارف دیوبند تشریف لائے حضرت شاہ صاحب سے ملاقات کے بعد انھوں نے کہا کہ شیخ کی نسبت نہایت ہی قوی اور ان کی عظمت ناقابل مثال ہے۔ مولانا محمد یوسف صاحب نے کہا کہ حضرت شاہ صاحب نے مشائخ چشت کے طرز پر چھ ماہ تک کشمیر میں ریاضت و مجاہدہ فرمایا اور یہ تمام عرصہ خلوت میں گذرا۔

آپ کے استاذ حضرت مولانا شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو جو سند اجازت عنایت فرمائی تھی اس میں تحریر فرمایا تھا کہ "خداوند تعالیٰ نے مولانا انور شاہ میں علم، عمل، سیرت

صورت، ورع، زہد، رائے صائب اور ذہن ثاقب جمع کر دیا ہے۔ اور مشہور ہے کہ حضرت شیخ الہند شیخ کو علامہ کے وقیع خطاب سے یاد فرماتے۔ اور مسائل علمیہ میں جب کوئی الجھن پیش آتی تو حضرت شاہ صاحب سے دریافت فرماتے کہ کہو علامہ! اس مسئلہ میں سلف کا کوئی قول یاد ہے؟ شیخ جواب دیتے اور حضرت شیخ الہند اطمینان اور مسرت کا اظہار فرماتے۔

حضرت مولانا مدنی مدظلہ نے حضرت شاہ صاحب کے جلسۂ تعزیت میں تقریر فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ:۔

"میں نے ہندوستان، حجاز، عراق، شام وغیرہ کے علماء اور فضلاء سے ملاقات کی اور مسائل علمیہ میں ان سے گفتگو کی۔ لیکن تبحر علمی وسعتِ معلومات جامعیت اور علوم نقلیہ وعقلیہ کے احاطہ میں شاہ صاحب کا کوئی نظیر نہیں پایا۔"

حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت شاہ صاحب کے انتقال پر اپنے ایک مضمون میں تحریر فرمایا تھا کہ:۔

"آہ قدرت کے زبردست ہاتھ نے حضرت مولانا العلامۃ الفاضل الکامل اکمل العلماء افضل الفضلاء النحریر المقدام، البحر الطمطام، رحلۃ العصر، قدوۃ الدھر، استاذ الاساتذہ، رئیس الجہابذہ، محدث وحید، مفسر فرید، فقیہ بیگانہ، ماہر علوم النقلیہ والعقلیہ مولانا سید انور شاہ قدس سرہ کو آغوشِ رحمت میں کھینچ لیا اور ہم سے ظاہری طور پر ہمیشہ کے لئے جدا کر دیا۔ حضرت شاہ صاحب کی وفات بلاشبہ وقتِ حاضر کے کامل ترین عالم ربانی کی وفات ہے جن کا نظیر

مستقبل میں متوقع نہیں طبقۂ علماء میں حضرت شاہ صاحب کا تبحر، کمال فضل ورع و تقویٰ و جامعیت استغنا مسلم تھا موافق و مخالف ان کے سامنے تسلیم وانقیاد سے گردن جھکاتا تھا۔

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب عثمانی مہتمم دارالعلوم نے حضرت شاہ صاحب کی تصنیف "اکفار الملحدین" کو دیکھ کر فرمایا کہ :۔

"تکفیر ملحدین اور اہل قبلہ سے متعلق تحقیق میں الشیخ الثقۃ الورع التقی الحافظ الحجۃ المفسر المحدث الفقیہ المتبحر فی العلوم النقلیہ والعقلیہ رافع لوائے تحقیق فی المسائل الغامضۃ المہمہ مولانا شاہ محمد انور صدر المدرسین دارالعلوم دیوبند نے ایک رسالہ لکھا ہے اور اس مسئلہ سے متعلق تمام حقوق کو کامل طور پر ادا فرمادیا ہے۔"

حضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحب ہمیشہ حضرت شاہ صاحب کو چلتا پھرتا کتبخانہ فرمایا کرتے تھے۔

حضرت مولانا میاں اصغر حسین صاحب دیوبندیؒ فرمایا کرتے تھے کہ :۔

"مجھے جب مسئلہ فقہ میں کوئی دشواری پیش آتی ہے تو کتب خانہ دارالعلوم کی طرف رجوع کرتا ہوں۔ اگر کوئی چیز مل گئی تو فبہا ورنہ پھر حضرت شاہ صاحب سے رجوع کرتا ہوں۔ شاہ صاحب جو جواب دیتے اسے آخری اور تحقیقی پاتا۔ اور اگر حضرت شاہ صاحب نے کبھی یہ فرمایا کہ میں نے کتابوں میں یہ مسئلہ نہیں دیکھا تو مجھے یقین ہو جاتا کہ اب یہ مسئلہ کہیں نہیں ملے گا۔ اور تحقیق کے بعد ایسا ہی ثابت ہوتا۔

سنہ ۱۹۲۷ء و سنہ ۱۹۲۸ء میں جب سائمن کمیشن آرہا تھا تو اخبارات میں شائع ہوا تھا کہ سیار داس آنجہانی کی روح کو حاضر کرکے اس سے سائمن کمیشن کے نتیجہ کے متعلق دریافت

کیا گیا سیار داس کی روح نے جواب دیا کہ سائمن کمیشن کو ہندوستانیوں کے مطالبہ کے سامنے جھکنا پڑے گا

احقر (محمد میاں) اس زمانہ میں مدرسہ حنفیہ آرہ شاہ آباد میں خود حضرت موصوف وحضرت مولانا حبیب الرحمٰن صاحبؒ وحضرت مولانا محمد اعزاز علی صاحب کے حکم کے بموجب کام کر رہا تھا۔ اس خبر سے احقر کو خلجان پیدا ہوا۔

اگرچہ مسلمان عامل بھی عملیات سے ارواح کو حاضر کیا کرتے ہیں۔ چنانچہ خود میں نے اپنے خاندان کے حضرات کو دیکھا ہے کہ وہ ارواح خبیثہ کو حاضر کر کے ان سے گفتگو کیا کرتے ہیں۔ مگر اس کی نوعیت دوسری ہوتی ہے۔ ایک مدبر اور لیڈر کی حیثیت سے سیار داس کی روح کو حاضر کرنا اور اس سے استفادہ اور وہ بھی ان یورپ زدہ دماغوں کی طرف سے جو خود روح ہی کے منکر تھے ایک تعجب انگیز بات تھی۔

چنانچہ جب دیوبند حاضری کا اتفاق ہوا تو احقر نے حضرت قدس اللہ سرہٗ العزیز کی خدمت میں اپنے شبہات پیش کئے۔

حضرت موصوف قدس اللہ سرہٗ العزیز نے تقریباً ایک گھنٹہ تقریر فرما کر روح اور اس کے حالات کو شرح وبسط سے سمجھایا۔ یورپ روح کا منکر تھا۔ پھر کس طرح قائل ہوا اس کی تحقیق اس مسئلہ میں کیا ہے۔ اور کس طرح اپنی تحقیق میں اضافہ کر رہا ہے۔ امریکہ والوں کو اس مسئلہ سے کس قدر دلچسپی ہے۔ حقیقت کیا ہے اور اس مسئلہ میں اسلام کا نقطۂ نظر کیا ہے۔ غرض روح کے متعلق تمام گوشوں پر محققانہ روشنی ڈالی۔ حضرت کی تقریر جاری تھی۔ گویا سمندر اُمنڈ رہا تھا۔ میں محو حیرت تھا اور میرا دل اطمینان وانشراح کی کیفیت سے محفوظ ہو رہا تھا۔ سینکڑوں اوراق کے مطالعہ سے وہ بات نہ پیدا ہوتی جو حضرت کی

اس تقریر سے پیدا ہوگئی۔[٥١]

حضرت شاہ صاحب قدس سرہٗ میں علمی تبحر و کمالات ظاہری و باطنی کے ساتھ زہد و تقویٰ کی یہ حالت تھی کہ جس طرح آپ علم و فضل میں تمام معاصرین سے ممتاز تھے اسیطرح آپ زہد و تقویٰ، ورع و پرہیز گاری میں بھی بے مثل تھے۔

آپ کو ڈھاکہ یونیورسٹی اور مدرسہ عالیہ کلکتہ سے بار بار طلب کیا گیا، بڑی بڑی تنخواہیں پیش کی گئیں۔ لیکن آپ نے کبھی بڑی تنخواہوں کو ترجیح نہیں دی۔ اور ہمیشہ دیوبند وڈابھیل کے خشک ٹکڑوں ہی کو پسند فرمایا۔

بچپن میں آپ کو لہو و لعب اور فضول و بیکار باتوں سے سخت نفرت رہی۔ اور

---

٥١ میں نے مکان پہنچکر اس تقریر کو قلمبند کر لیا تھا۔ مگر افسوس اس گراں قدر یادداشت کو دیمک نے ضائع کر دیا۔ وہ تمام تقریر محفوظ نہیں رہی۔ البتہ بطور خلاصہ چند ضروری افادات درج کر دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔ (١) شیخ سعدی کی روح کو حاضر کرنے کی کوشش کی گئی مگر کامیابی نہیں ہوسکی۔ کیونکہ اس کا مقام بلند تھا اور جو روحیں بطور ہوکل مطلوب روح کو لیکر آتی ہیں۔ حضرت سعدیؒ کے مقام بلند تک ان کی رسائی نہیں ہوسکتی تھی (٢) جھوٹ بولنے، اپنے خیالات یا اپنے مذہب کا پروپیگنڈا کرنے کی عادتیں روحوں میں باقی رہتی ہیں۔ (٣) احادیث مقدسہ سے معلوم ہوتا ہے کہ روحیں قیامت تک عالم برزخ میں رہیں گی۔ جنت یا دوزخ میں داخلہ قیامت کے روز حساب و کتاب کے بعد ہوگا۔ قیامت تک جنت یا دوزخ کے آرام یا تکلیف کے اثرات ان روحوں پر پہنچتے رہتے ہیں۔ اور وہ ان اثرات کی راحت یا اذیت محسوس کرتی رہتی ہیں۔

(٤) عالم برزخ یہی زمین و آسمان کے درمیان کی فضا ہے۔

دورِ شباب بھی سراسر عصمت و عفت۔ متانت اور سنجیدگی کا دور تھا منہیاتِ شرع تو کیا مشتبہات سے بھی ہمیشہ اس طرح شدت سے اجتناب و احتراز فرمایا کرتے تھے کہ گویا ایک مجددِ اسلام اپنے طریقۂ عمل سے شریعتِ حقہ پر ثابت و قائم رہنے کی عملی تلقین کر رہا ہے

ابتدائے عمر ہی سے تجرد و تفرد اور دنیاوی امور سے یکسوئی کو نہ صرف پسند فرمایا کرتے تھے۔ بلکہ اپنے عمل سے بھی اس کا پورا پورا ثبوت دیا[۱]۔ اس جبالِ علم و عمل کی اس مختصر تاریخِ حیات کو ہم حکیم الامۃ حضرت قبلہ مولانا اشرف علی صاحب قدس سرہٗ اور حضرت مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی کے ارشادات پر ختم کرتے ہیں

"زعیمِ احرار حضرت سید عطاء اللہ شاہ بخاری کا بیان ہے کہ حضرت حکیم الامۃ تھانوی نے فرمایا کہ میرے نزدیک حقانیتِ اسلام کی دلیلوں میں ایک۔

"دلیل حضرت مولانا انور شاہ صاحب کا امتِ مسلمہ میں وجود بھی ہے۔ اگر دینِ اسلام میں کسی قسم کی بھی یا خرابی ہوتی تو آپ دینِ اسلام سے کنارہ کش ہو جاتے۔"

"مولانا شبیر احمد صاحب عثمانی رحؒ نے حضرت کی وفات کے بعد ۲۹ رمئی ۱۹۳۳ء کو جامعہ ڈابھیل کے ایک جلسہ میں فرمایا کہ:۔

"مجھ سے اگر مصر و شام کا کوئی آدمی پوچھتا کہ کیا تم نے حافظ ابن حجر عسقلانی،

---

[۱] مولانا مشیت اللہ صاحب رئیس بجنور حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہٗ العزیز کے مخلص دوست تھے۔ زمانۂ طالب علمی میں بھی حضرت کے ساتھ ایک حجرہ میں رہے ہیں۔ آپ کا ارشاد ہے کہ زمانہ طالبعلمی میں حضرت شاہ صاحب بستر پر لیٹ کر کبھی بھی نہیں سوتے تھے۔ کتاب کا مطالعہ کرتے ہوئے جب نیند آتی بھی بیٹھے بیٹھے سو لیتے تھے۔ اور جب غنودگی ختم ہو جاتی مطالعہ میں مشغول ہو جاتے تھے۔ آخر شب میں تہجد آپ کا معمول تھا۔!!

شیخ تقی الدین ابن دقیق العید اور سلطان العلماء حضرت شیخ عز الدین بن عبد السلام کو دیکھا ہے؟ تو میں استعارہ کر کے کہہ سکتا تھا کہ ہاں دیکھا ہے! کیونکہ صرف زمانہ کا تقدم و تاخر ہے ورنہ اگر حضرت شاہ صاحب بھی چھٹی یا ساتویں صدی میں ہوتے تو اسی طرح آپ کے مناقب و محامد بھی اوراق تاریخ کا گراں قدر سرمایہ ہوتے۔ میں محسوس کر رہا ہوں کہ حافظ ابن حجر، شیخ تقی الدین اور سلطان العلماء کا انتقال آج ہو رہا ہے۔"

حضرت علامہ کشمیری قدس اللہ سرہ العزیز۔ اجلاس ہشتم جمعیۃ علماء ہند منعقدہ ۲۵ر ۲ر۴ر اکتوبر ۱۹۲۷ء مطابق ۶ر۷ر۸ر جمادی الاخری ۱۳۴۶ھ بمقام پشاور کے صدر تھے۔ اس زمانہ میں شدھی سنگٹھن اور ہندو مسلم بلووں کے طویل سلسلہ نے ہندوستان کی فضا کو مکدر کر رکھا تھا۔ اور نہرو رپورٹ نے جمعیۃ علماء ہند اور کانگریس کے درمیان میں کشیدگی پیدا کر دی تھی۔ تفرقہ بندی کے اس پُر آشوب دور میں حضرت محترم کے سیاسی خیالات کے اظہار کے لئے خطبۂ صدارت کے چند اقتباسات درج ذیل ہیں۔

## حب وطن کی شرعی حیثیت

ہندوستان جس طرح ہندوؤں کا وطن ہے اسی طرح مسلمانوں کا بھی وطن ہے۔ ان کے بزرگوں کو ہندوستان آئے ہوئے اور رہتے ہوئے صدیاں گذر گئیں۔ انھوں نے اس ملک پر صدیوں حکومت کی۔ آج بھی ہندوستان کے چپہ چپہ پر مسلمانوں کی شوکت و رفعت کے آثار موجود ہیں۔ موجودہ نسل کا خمیر ہندوستان کے آب و گل سے ہے۔ ہندوستان میں ان کی عظیم الشان مذہبی اور تمدنی یادگاریں ہیں۔ کروڑوں روپے کی جائیدادیں ہیں۔ اعلیٰ شان تعمیروں اور وسیع قطعات زمین کے مالک ہیں۔ ان کو ہندوستان سے ایسی ہی محبت ہے جیسے

ایک سچّے محب وطن کو ہونی چاہئے۔ اور کیوں نہ ہو جب ان کے سامنے اپنے سید و مولا اپنے محبوب آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا حب وطن میں اسوۂ حسنہ موجود ہے۔ وہ یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کفار کے جور و ستم سے مجبور ہوکر حکم خداوندی کے ماتحت اپنے پیارے وطن مکہ معظمہ سے ہجرت کے وقت وطن عزیز کو خطاب کرکے فرمایا:۔

"خدا کی قسم خدا کی تمام زمین میں تو مجھے سب سے زیادہ پیارا شہر ہے اور اگر میری قوم تیرے اندر سے مجھے نہ نکالتی تو میں تجھے کبھی نہ چھوڑتا۔"

اس کے بعد جب حکم الٰہی سے آپ نے مدینہ طیبہ میں سکونت فرمائی اور ہجرت کے بعد دارالہجرت سے منتقل ہونا محبوب و مستحسن نہ تھا۔ اس لئے گویا مدینہ طیبہ آپ کا وطن ہوگیا۔ اور اس میں بحیثیت وطن رہنا تھا تو اس کے لئے دعا فرمائی۔

| | |
|---|---|
| اللھم حبّب الینا المدینۃ کحبنا | بارخدایا مدینہ کو ہمارے قلوب میں ایسا محبوب بنادے |
| مکۃ او اشد - اللھم بارک لنا فی | جیسا ہم مکہ سے محبت کرتے ہیں یا اس سے بھی زیادہ |
| صاعنا و فی مدنا و فی تمرنا ضعفی ما | محبت دیدے۔ اے اللہ ہمارے صاع[1] ہمارے مد۔ اور |
| جعلت بمکۃ من البرکۃ - اللھم ان | ہماری کھجوروں میں مکہ کی برکت سے دوچند برکت عطا فرما۔ |
| ابراھیم عبدک و خلیلک دعاک لاھل | خداوندا آپ کے بندے آپ کے خلیل حضرت ابراہیم علیہ السلام |
| مکۃ للبرکۃ و انا محمد عبدک و رسولک | نے آپ سے مکہ والوں کیلئے برکت کی دعا کی تھی۔ میں |
| ادعوک لاھل المدینۃ ان تبارک لھم | تیرا بندہ تیرا رسول "محمد" ہوں اہل مدینہ کیلئے تیری |
| فی مدھم و صاعھم مثلی ما بارکت | بارگاہ میں دعا کرتا ہوں کہ انکے مد اور صاع میں |

---

[1] "صاع" اور "مد" پیمانوں کے نام ہیں۔ صاع میں ۳ سیر ۶ چھٹانک گیہوں آتے ہیں۔ اور مد صاع کا چوتھائی حصہ ہوتا ہے ۱۲

لاھل مکۃ مع البرکۃ برکتین۔ | اس برکت سے جو برکت اہل مکہ کو عطا فرمائی دوچند برکتیں عطا فرما۔ ایک برکت کیساتھ دو برکتیں نازل فرما

سیّد الکونین صلی اللہ علیہ وسلم کے جذبات حبِ وطن یہ ہیں اور ان کے ہوتے ہوئے کیا ممکن ہے کہ مسلمان سچّا مسلمان ہوکر اس جذبۂ حب وطن سے خالی ہو۔ اور چونکہ ہندوستان میں دوسری قومیں بھی آباد ہیں۔ ان کو طبعی طور پر اپنے وطن ہندوستان سے محبت ہونی چاہئے۔ اس لئے تمام ہندوستانیوں کے قلوب میں ہندوستان کی آزادی کی خواہش ایک ہی مرتبہ اور ایک ہی درجہ پر ہونی لازم ہے۔

## افغانی خطرہ کا حل

یہ خطرہ کہ آزادی کے وقت اگر کسی مسلمان حکومت نے ہندوستان پر حملہ کیا تو مسلمانوں کا رویہ کیا ہوگا۔ نہایت پست خیال ہے۔ اور اس کا نہایت سیدھا اور صاف جواب یہ ہے کہ اگر مسلمان اپنے ہمسایوں کی طرف سے کسی معاہدہ کی وجہ سے مطمئن ہوں گے اور ہمسایہ کی تعدّی کا شکار نہ ہوں گے تو ان کا رویّہ اس وقت وہی ہوگا جو کسی شخص کا اس کے گھر پر حملہ ہونے کی حالت میں ہوتا ہے۔ اگرچہ حملہ آور اس کا ہم قوم اور ہم مذہب ہو۔ اس سے زیادہ ایک اور بات بھی قابلِ لحاظ ہے کہ جب مسلمانانِ ہندوستان اپنے معاہدہ کی وجہ سے پابند ہوں اور غیر مسلم اقوام سے ان کا معاہدانہ برتاؤ واجب ہو تو ایسی حالت میں کسی مسلمان بادشاہ کو مذہبًا اس کی اجازت نہیں کہ مسلمانانِ ہند کے معاہدے کو توڑے۔ اور ہندوستان پر حملہ آور ہو بلکہ اس پر واجب ہوگا کہ وہ مسلمانانِ ہند کے اس معاہدے کا پورا پورا احترام کرے۔

رسولِ خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:۔

ذِمَّۃُ المسلمین واحدۃ | مسلمانوں کا عہد اور ذمہ داری ایک ہے۔

یسعٰی بھا اَدْنَاھُم ادنیٰ درجہ کا مسلمان بھی کوئی عہد کرے تو دوسروں پر اسکا احترام لازم ہے
اسی طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا دوسرا ارشاد ہے:۔

| | |
|---|---|
| کل صلح جائز الا صلحا احل حراما او حرم حلالا۔ | یعنی سوائے اس صلح کے جو کسی حرام کو حلال یا حلال کو حرام کر دے ہر قسم کی صلح جائز اور درست ہے۔ |

میں نہایت بلند آہنگی کے ساتھ برادرانِ وطن کو یقین دلاتا ہوں کہ اگر وہ مسلمانوں کے ساتھ منصفانہ معاہدہ کرلیں اور اس معاہدہ کو دیانت داری اور خلوص کے ساتھ پورا کریں۔ سیاسی چالوں اور نمائشی پالیسی سے کام نہ لیں تو مسلمانوں کو پورا وفادار مخلص ہمسایہ پائیں گے۔ کیونکہ مسلمان حکم قرآنی کے بموجب معاہدہ پورا کرنیکے ذمہ دار ہیں۔ ارشاد خداوندی ہے:۔

| | |
|---|---|
| الا الذین عاھدتم من المشرکین ثم لم ینقصوکم شیئا ولم یظاھروا علیکم احدا فاتموا الیھم عھدھم الی مدتھم ان اللہ یحب المتقین وقال ایضاً۔ | جن غیر مسلموں سے تم نے معاہدہ کیا اور انھوں نے ایفائے عہد میں تمہارے ساتھ کمی نہیں کی اور تمہارے خلاف کسی کو مدد نہیں دی تو تم بھی معاہدہ کی مدت تک معاہدہ پورا کرو۔ بیشک اللہ تعالیٰ پرہیزگاروں سے محبت کرتا ہے۔ اور فرمایا جبتک غیر مسلم تمہارے ساتھ سیدھے رہیں تم بھی سیدھے رہو۔ بیشک اللہ پرہیزگاروں کو دوست رکھتا ہے۔ |
| فما استقاموا لکم فاستقیموا لھم ان اللہ یحب المتقین۔ | |

## (۳) دارالاسلام۔ دارالحرب دارالامان

اس موقع پر ایک اور بات بھی قابلِ غور ہے جس کے پیشِ نظر نہ رکھنے سے بسا اوقات شدید غلطیاں واقع ہوجاتی ہیں۔ وہ بات یہ ہے کہ مسائل شرعیہ تین قسم کے ہیں۔ اول جو اسلامی حکومت

اور اس کی شوکت کے ساتھ متعلق ہیں دوسرے جو دار الامان کے ساتھ مخصوص ہیں۔ تیسرے وہ جو "دار الحرب" میں جاری ہوتے ہیں۔ ہندوستان کو زیادہ سے زیادہ دار الامان کا حکم دیا جا سکتا ہے۔ دار الاسلام کے احکام جاری ہونے کی کوئی صورت نظر نہیں آتی۔

ہمارے شیخ المشائخ حضرت شاہ عبد العزیز صاحب قدس سرہٗ العزیز نے تصریح فرما دی ہے کہ ہندوستان دار الاسلام نہیں ہے۔ حضرت شاہ صاحب کا فتویٰ اس وقت کا ہے جب موجودہ زمانہ کے لحاظ سے ہندوستان میں اسلامیت کا رنگ بہت گہرا تھا۔

ایسی صورت میں ہمارا فرض ہے کہ ہم دار الامان کے احکام کتب مذہب میں تلاش کریں (اہل علم تفصیل کے لئے در منتقےٰ کے اس باب کو ملاحظہ فرمائیں جس میں اختلاف دار کے احکام بیان کئے گئے ہیں۔

### متحدہ قومیت

اس کے بعد حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ ارشاد فرماتے ہیں:۔ "اگرچہ میں اس مختصر خطبہ میں دار الامان کے تمام احکام پر روشنی نہیں ڈال سکتا۔ تاہم یہ بھی ضروری ہے کہ کچھ نہ کچھ اشارات ضرور کر دوں۔ اس کے لئے بہتر یہ ہے کہ میں آپ کو سید الاولین والآخرین احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے اُس معاہدہ کی بعض دفعات کی طرف توجہ دلاؤں۔ جو حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے ابتداء زمانہ ہجرت میں باہم مسلمانوں اور یہود مدینہ کے ساتھ کیا تھا۔ ان واقعات کے مطالعہ سے آپ کو معلوم ہو جائے گا کہ مسلمان دار الامان یا دار الحرب میں غیر مسلم اقوام کے ساتھ کس قسم کا معاہدہ کر سکتے ہیں۔ چونکہ معاہدہ کی عبارت بہت طویل ہے اور عربی

عبارت کے نقل کی چنداں حاجت نہیں ہے اس لئے میں صرف قابلِ ذکر دفعات کا
ترجمہ پیش کرتا ہوں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ یہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے ایک معاہدہ
ہے جو مسلمانانِ قریش اور مسلمانانِ مدنیہ اور اُن لوگوں کے درمیان نافذ ہوگا جو مذکورہ
جماعتوں کے ساتھ متعلق و حلیف بنگئے ہیں اور اُنکے ساتھ محاربات میں شریک رہے ہیں

(۱) یہ تمام معاہد جماعتیں (قریش، مہاجرین، انصار، یہود مدنیہ) دوسری غیر مسلم
غیر معاہد جماعتوں کے مقابلہ میں ایک جماعت[1] اور ایک قوم شمار ہوں گی (اس کے
بعد مسلمانوں کی مختلف جماعتوں قریش، انصار اور قبائلِ انصار کے متعلق چند دفعات
نقل کرنیکے بعد مندرجہ ذیل دفعات نقل کی ہیں) محمد میاں۔

(۱۴) مسلمانوں پر فرض ہوگا کہ وہ ہر ایسے شخص کی علی الاعلان مخالفت کریں جو کہ

---

[1] اس سے انکار نہیں کہ اس معاہدہ میں باہمی تنازعات کے متعلق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ کو آخری فیصلہ تسلیم کیا گیا تھا۔ مگر ظاہر ہے کہ مسلم اور غیر مسلم کے اشتراک عمل کے لئے اس کو شرط کی حیثیت نہیں دیجا سکتی۔ کیونکہ اگر کسی موقع پر مسلمانوں کی یہ حیثیت نہ ہو اور غیر مسلم قوم سے اشتراکِ عمل کے بغیر خود مسلم مفاد تباہ وبرباد ہو رہا ہو اور ایک تیسری قوم کو تقویت پہنچتی ہو جو مسلم اور غیر مسلم دونوں کو کچل رہی ہے تو کیا مدبرین اسلام کے لئے جائز ہوگا کہ وہ خاموشی کے ساتھ مسلمانوں کے ملی اور اجتماعی مفاد کی بربادی کا تماشہ دیکھتے رہیں اور الحرب خدعۃ کا تقاضہ یہ نہ ہوگا کہ وہ غیر مسلم سے اشتراک کرکے اس تیسری جماعت کو ختم کر دیں۔ علاوہ ازیں اس موقع پر رئیس المحدثین حضرت شاہ صاحبؒ اور شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد صاحب مدظلہ العالی کے پیش نظر یہ ہے کہ قومیت کا مدار مذہب پر نہیں بلکہ حالات اور مقتضیات کے پیش نظر مسلم اور غیر مسلم کو بھی ایک قوم کہا جاسکتا ہے ۱۲ واللہ اعلم بالصواب (محمد میاں عفی عنہ)

فتنہ و فساد برپا کرتا ہو۔ اور خلقِ خدا کو ستاتا ہو۔[۵۱] تمام مسلمانوں کو متفق ہو کر اس کے خلاف کام کرنا لازم ہے۔ اگرچہ وہ ان میں سے کسی کا فرزند ہی کیوں نہ ہو ۔۔۔

(۳/۵) کسی مسلمان کو یہ حق نہ ہو گا کہ وہ مسلمان کے خلاف غیر مسلم[۵۲] محارب کو مدد دے۔ اور اس کی اعانت کرے۔

(۴/۶) خدائے تعالیٰ کی پناہ اور ذمہ داری اور عہد ایک ہے۔ یعنی اگر کسی ایماندار بندے نے کسی کو خدا کی پناہ دیدی تو دوسرے مسلمان کو بھی اس کا پورا کرنا لازم ہے۔ خواہ وہ پناہ دینے والا ادنیٰ درجہ کا مسلمان ہی کیوں نہ ہو۔

(۵/۷) اگر کوئی قوم مسلمانوں کی کسی جماعت کے خلاف برسرِ پیکار ہو تو مسلمانوں کو مسلمان کی اعانت واجب ہے۔

(۶/۸) جن یہود نے ہمارے ساتھ معاھدہ کر لیا ہے ان کے متعلق مسلمانوں پر واجب ہے کہ ان کی مدد اور ان کے ساتھ مواسات (ہمدردی) کا برتاؤ کریں اور ان پر کسی قسم کا ظلم نہ کیا جائے۔ اور نہ ان کے خلاف کسی ظالم کی مدد کی جائے۔

(۷/۱۱) مسلمانوں کو پابندیِ عہد میں اعلیٰ مقام پر رہنا اور ارفع ترین مکارمِ اخلاق

---

۵۱ ہنود اور انگریز دونوں کی مثال سامنے رکھو۔ اور پھر غور کرو کہ ہندوستان میں اسلامی حکومت کس نے ختم کی کس کے قوانین نے مسلمانوں کو مفلس اور قلاش بنا دیا۔ اور کس کے کورس و نصابِ تعلیم نے مسلم نوجوانوں کو زندقہ اور الحاد کے طوفان کی نذر کر دیا۔ حجازِ مقدس، شام، عراق، ایران، فلسطین وغیرہ ممالکِ اسلامیہ کی تباہی اور قحطِ بنگالہ جیسے جگر شگاف حوادث و سوانح کے شرمناک دھبے کس کے دامن پر ہیں۔ وغیرہ وغیرہ ۱۲۵

۵۲ انما المومنون اخوۃ (تمام مسلمان بھائی بھائی ہیں) اس آیت کو ذہن نشین کرو اور پھر فلسطین، حجاز، عراق وغیرہ ممالکِ اسلامیہ پر نظر ڈالو تو تم خود فیصلہ کر لو گے کہ غیر مسلم محارب کون ہے ۱۲

کا ثبوت دینا اسلامی فرض ہے۔

(۳۱/۱۵) یہود بنی عوف مسلمانوں کے حلیف اور معاہد ہیں۔ یہود اپنے مذہب کے پابند رہینگے اور مسلمان اپنے مذہب کے سوا باقی امور میں مسلمان اور یہود بنی عوف ایک جماعت شمار ہونگے۔ ہاں جو روظلم اور عہد شکنی یا کوئی جرم کریگا وہ اسکی سزا کا مستحق ہوگا۔

(۹/۱۴) اگر مسلمان یا یہود معاہدین کے برخلاف کوئی تیسری قوم جنگ کرے تو ان تمام معاہدین کو متفق ہوکر لڑنا ہوگا۔ اور مسلمان لشکر اپنے مصارف اور یہود لشکر اپنے مصارف کا ذمہ دار ہوگا۔

(۱/۱۸) اپنے پڑوسیوں کو اپنی جان کی برابر سمجھو بشرطیکہ وہ پڑوسی بھی مضرت رسانی اور جرائم کا ارتکاب نہ کریں۔ اس معاہدے کے بعد حضرت شاہ صاحب نے ایک عالمانہ بحث فرمائی ہے جس کا خلاصہ درج ذیل ہے۔

علمائے احناف نے اس معاہدے کو سامنے رکھ کر دار الحرب اور دار الامان کے بہت سے احکام و مسائل اخذ کئے ہیں۔ فقہائے احناف نے دار الحرب میں عقود فاسدہ کے جواز کا حکم دے کر یہ ظاہر کر دیا ہے کہ دار الحرب اور دار الاسلام کے احکام میں بہت فرق ہے۔ مثلاً عصمت (تحفظ) کی دو قسمیں ہیں:۔

(۱) عصمت موثمہ۔ یعنی ایسی عصمت جس کے توڑنے والے کو گناہ ہوتا ہے مگر کوئی بدل واجب نہیں ہوتا۔

(۲) عصمتِ مقومہ یعنی اسکے توڑنیوالے پر اس نفس معصومہ کا بدل بھی واجب ہوتا ہے اب عصمتِ موثمہ تو صرف اسلام لے آنے سے حاصل ہو جاتی ہے۔ چنانچہ اگر کسی مسلمان کو ناحق قتل کیا جائے تو قاتل کیلئے جزائے جہنم کی وعید تو بہرحال لازم ہے خواہ

دار الحرب میں قتل ہو یا دار الاسلام میں۔ البتہ دیت یا قصاص وغیرہ کے احکام اسلامی شریعت کے بموجب جب ہی عائد ہوں گے جبکہ دار الاسلام میں ہو۔

مختصر یہ کہ عصمت موثمہ تو صرف اسلام لے آنیسے حاصل ہو جاتی ہے مگر عصمت مقومہ کیلئے دار الاسلام اور حکومت و شوکت اسلامیہ کا ہونا شرط ہے۔

اس بحث کے خاتمہ پر حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں میرا مقصود اس بحث کے ذکر کرنے سے یہ ہے کہ دار الاسلام اور دار الحرب کے احکام کا فرق واضح ہو جائے اور مسلمانوں کو معلوم ہو جائے کہ وہ اپنے ہم وطن غیر مسلموں اور ہمسایہ قوموں سے کس طرح اور کتنی مذہبی رواداری اور تمدنی و معاشرتی شرائط پر صلح و معاہدہ کر سکتے ہیں۔ صفحہ ۲۷ خطبہ صدارت۔

یہ علمی بیش بہا خطبہ صدارت ۸۲ صفحات پر ہے جس میں اس زمانہ کے سیاسیات پر بصیرت افروز مباحث کے بعد صوبہ سرحد کے مراسم قبیحہ کی اصلاح کے متعلق بھی مفید مباحث ہیں۔ آخر میں عربی قصیدہ ہے جس کے آخری دو شعروں پر ہم حضرت شاہ صاحب قدس اللہ سرہ کی سیرت کو ختم کرتے ہیں۔

واخر دعوانا ان الحمد للذی  هدانا لهذا و ارشدنا ای مرشد

صلوٰۃ و تسلیم علیٰ خیر خلقہ  ختام جمیع الانبیاء محمد

# حضرت شاہ صاحب کی درسی خصوصیات

از مولانا مناظر احسن گیلانی

رسالہ دارالعلوم میں احقر کی فرمائش پر مولانا سید مناظر احسن صاحب گیلانی نے حضرت شاہ صاحب کی درسی خصوصیات پر ایک طویل مضمون تحریر فرمایا تھا یہی مضمون احقر کے لئے اس پوری کتاب کی ترتیب واشاعت کا محرک بنا ہے۔ مضمون رسالہ کے متفرق پرچوں میں منتشر تھا۔ اب اسے یہاں یکجائی طور پر درج کیا جاتا ہے۔

مولانا دارالعلوم میں طالب علمی کے سلسلہ میں اپنی آمد اور ابتدائی حالات کا ذکر فرماتے ہوئے لکھتے ہیں کہ :۔

بہرحال اس سے پہلے ہفتہ میں مدرسہ کی زندگی کی جو چیز بھی نظر سے گذر رہی تھی اس سے انس ہی میں انس کا اضافہ ہوتا چلا جاتا تھا۔ الا یہ کہ اسی ہفتہ میں ایک "دہشت ناک" خبر بھی کان میں گونجی۔ خیال یہ کئے ہوئے تھا کہ مدرسہ میں داخلہ کی جانب سے نائب مہتمم صاحب مولانا حبیب الرحمٰن صاحب نے مطمئن فرما دیا ہے۔ شک کی کوئی وجہ باقی نہ رہی تھی کہ اچانک مجھے یہ اطلاع دی گئی کہ قانون کے رو سے داخلہ کا امتحان بھی تجھے دینا ہوگا" امتحان" کان کے پردے پر تو اس لفظ کی چوٹ پڑی۔ لیکن اس چوٹ سے دماغ بوکھلا گیا۔ دل دھڑکنے لگا۔ اب تک میری تعلیم ٹونک میں اس طور پر ہوئی تھی کہ تحریری امتحان تو دور کی بات تھی۔ جہاں تک خیال آتا ہے شائد ایک یا دو مرتبہ تقریری امتحان کی مصیبت وہ بھی نام نہاد طور پر

سر سے گذری تھی۔ استاذ مرحوم نے پہلے ہی سے بتا دیا تھا کہ فلاں فلاں مقامات پر تجھ سے پوچھوں گا۔[1] "دریا دیدہ نہ بود" والے گلستان سعدی کے غلام (لڑکے) کی جو حالت تھی وہی حال دار العلوم کے احاطہ میں امتحان کے لفظ سے مجھ پر طاری ہوا۔ گو مدرسہ میں چند ہی دن گذرے تھے۔ لیکن باتونی ہونے کی وجہ سے طلبہ خصوصاً جنکے ساتھ نشست و برخاست زیادہ تھی۔ ان پر ایک گونہ کچھ رنگ بھی قائم ہو گیا تھا۔ اب یہ رنگ پھٹ جائے گا۔ ہوا جو دھوکے اور فریب سے باندھی گئی ہے اکھڑ جائے گی۔ انھیں وسوسوں کی دل و دماغ کے میدانوں میں تگ و دو لکد کوب شروع ہو گئی؟ کیا رسوائی کے پیش آنے سے پہلے نکل بھاگوں کیا کروں؟ طرح طرح کے خیالات ستانے لگے۔ سب سے زیادہ اہم سوال یہ سامنے آیا کہ امتحان کون صاحب لیں گے۔ اِدھر اُدھر سے چاہا کہ اس کا سراغ لگاؤں۔ مختلف بزرگوں کا نام لیا جاتا جو عموماً داخلہ کا امتحان لیا کرتے تھے۔ خیال آتا ہے کہ عموماً حضرت مولانا اعزاز علی صاحب کا نام زیادہ اس سلسلہ میں لیا جاتا تھا۔ اگرچہ مولانا اس زمانہ میں بجائے استاذ العلماء کے ابھی استاذ الطلبہ ہی تھے۔ لیکن پھر بھی دار العلوم کے اساتذہ میں ان کا شمار تھا۔

---

[1] عام طور پر یہ بات امتحان کے مفہوم کے مناسب نہ تھی۔ اس لئے خیال گذرا کہ ایسا امتحان امتحان ہی کیا ہوا؟ لیکن جب کتاب کھلی بتایا ہوا سوال پوچھا گیا تو جواب میں دشواری کیسا تھی دیدیا گیا۔ یہ فلسفہ کی ایک کتاب کا سوال تھا۔ لیکن استاذ مرحوم نے جب فرمایا کہ میں یہ نہیں دریافت کر رہا ہوں کہ تمہاری کتاب میں کیا لکھا ہوا ہے۔ بلکہ پوچھنا یہ چاہتا ہوں کہ تم خود بھی اس سوال کا کوئی جواب اپنی طرف سے دے سکتے ہو۔ تب معلوم ہوا کہ اب میرا امتحان ہو رہا ہے۔ جواب دیا گیا تھا استاذ مرحوم نے تعریف کی کچھ توقعات اس ناکارہ کی ذات کے ساتھ قائم کی گئی جو افسوس کہ میری شوریدہ بختی کی وجہ سے پورے نہ ہو سکے ۱۲

